اس طرح کے تمام سوالوں کا جواب اس کتاب میں واقعات و حقائق کی روشنی میں ملے گا۔ اور چونکہ اس کتاب میں کوئی بات بھی سند اور تحقیق کے بغیر نہیں کہی گئی اس لئے اس کے مندرجات کے بارے میں ہر طرح سے اعتماد کیا جا سکتا ہے!

بس ایک سوال قاری کے ذہن میں ایسا رہ جاتا ہے جس کا جواب شاید اس کتاب کے موضوع سے خارج ہے۔ وہ یہ کہ ایسی اسلامی ریاست جو اپنی اصل خصوصیات کے ساتھ صرف پہلی صدی ہجری کے کچھ حصے تک قائم رہ سکی۔ اب اس زمانے میں اس کے قائم ہونے کے امکانات کس قدر ہیں؟ — اس سوال کا جواب آج سے پندرہ بیس برس پہلے اتنا واضح اور غیر یقینی دکھائی نہیں دیتا تھا جتنا اب دکھائی دیتا ہے۔ اسلامی ریاست کو پھر سے بروئے کار لانے کے لئے جو تنظیمیں عالم اسلام کے اطراف میں اٹھی تھیں وہ اس زمانے میں اپنے عروج پر تھیں اور حالات کافی امید افزا تھے۔ لیکن افسوس کہ وہ تنظیمیں قبل اس کے کہ وہ اپنی حریف طاقتوں کے ساتھ کسی فیصلہ کن مرحلے میں زور آزمائی کر سکتیں داخلی انتشار اور خود شکستگی کے ایک ایسے عمل سے دوچار ہو گئیں جس کے بعد کوئی تنظیم مشکل ہی سے اپنے آپ کو سنبھال سکتی ہے — ایسی حالت میں یہ جذبہ تو اپنی جگہ قابل تحسین ہے کہ اسلامی ریاست کے اس مطالعے سے قوم کے اندر اس ریاست کو پھر سے قائم کرنے کا عزم و ارادہ پیدا ہو، لیکن اس کی صورت کیا ہو گی اور اس منزل کی طرف پیش قدمی اب تک کیوں اتنی دشوار اور لاحاصل ثابت ہوئی ہے؟ اس کے جواب کے لئے افسوس ہے کہ محض یہ جذبہ کوئی کام نہیں دیتا۔ ہمارے خیال میں اب وقت آ گیا ہے کہ ہمارے اہل بصیرت اور مومنین محققین اس امر کی تحقیقات کریں کہ اسلامی ریاست کے احیا کی خاطر اٹھنے والی تنظیموں کو یہ کیا عارضہ لاحق ہو گیا تقریباً ہر جگہ ان کے اندر تفرقہ و اختلاف کی ہوا چل پڑی، ان کے دو دو گروپ بن گئے اور ان کے کارکنوں کا جذبہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ سرد پڑتا چلا گیا۔ یہ تنظیمیں کہنے کو آج بھی موجود ہیں اور کم و بیش شاید ان کے ممبروں کی تعداد پہلے سے کہیں زیادہ ہو اور وہ بظاہر پھلتی پھولتی ہوئی دکھائی دیں لیکن ورم اور موٹاپے میں بہت فرق ہوتا ہے۔ ان کا اگر آپ قریب سے جائزہ لے کر دیکھیں تو محسوس ہو گا کہ وہ اب اپنے anticlimax میں سے گزر رہی ہیں اور خون کی کمی کا شکار ہیں:

یہ بہرحال ایک سوال ہے جو اسلامی ریاست کے موضوع پر یہ مفید اور جامع تصنیف پڑھ کر میرے ذہن میں پیدا ہوا۔ یہی سوال دوسرے پڑھنے والوں کے ذہنوں میں پیدا ہو سکتا ہے۔ اگر اس پہلو سے بھی کتاب میں۔ اس کے کسی اگلے ایڈیشن میں تھوڑی سی بحث ہو جائے تو میرے خیال میں کتاب کا یہ پہلو جو اس وقت تشنہ محسوس ہوتا ہے مکمل ہو جائے گا۔

اصل کتاب کا ترجمہ کافی اچھا ہے، اور اس پر ترجمے کا گمان کم ہی ہوتا ہے۔ کتاب میں البتہ کہیں کہیں بعض جملے ایسے بھی نظر آ جاتے ہیں جن میں زبان اس معیار کی نہیں جو تاریخ کی ایک اچھے پائے کی کتاب کے لئے ضروری ہے۔ مثلاً

"یہ تو دنیا کے سب سے بڑے سیاست دان محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم تھے جنھوں نے حیرت انگیز کارنامے انجام دیئے۔"

یہ جملہ کسی سکول کے طالب علم کا لکھا ہوا لگتا ہے نہ کہ اسلامی تاریخ کے کسی فاضل کا! پھر کئی جگہوں پر "نہ ہی" کا استعمال دیکھ کر ہمیں مولانا ماہر القادری کی ہے بسی کا خیال آیا۔ زبان کو صحیح اور آمیزش سے پاک رکھنے کے لئے "فاران" کے صفحات پر وہ جو جہاد ایک عرصے سے کر رہے ہیں، اس کا اثر کم از کم کراچی کے اسلام پسند حلقوں پر تو ہونا چاہیئے تھا۔ اسی طرح شروع کے مقدمے میں ایک جملہ ہے: "جنھوں نے ترجمے کے ابتدائی مسودہ کو تیار کیا۔" مجھے یقین ہے کہ مولانا اس ترکیب سے بھی خوش نہیں ہوں گے لیکن حیرت کی بات ہے کہ ان کے شہر میں، اور شاید ان کے حلقے کے اندر لوگ اس طرح کی عبارتیں بھی لکھ جاتے ہیں۔

لفظ خلافت کی بحث میں (ص ۱۰۷) ایک جگہ حاشیہ میں لکھا ہے کہ خلف عموماً برے معنی میں آتا ہے یعنی ناخلف (برے جانشین) جیسا کہ قرآن میں ہے فَخَلَفَ مِنْ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ — عربی زبان سے کچھ مس رکھنے والے جانتے ہیں کہ عربی میں خلف اچھے اور برے دونوں معنوں میں آتا ہے اور کسی معنی کو رجحان یا عمومیت حاصل نہیں ہے۔ ناخلف کی ترکیب بھی عربی نہیں عجمی ہے۔ عربی میں کہتے ہیں: وَخَلَفَهُ عَلَىٰ أَهْلِهِ فَأَحْسَنَ الْخِلَافَةَ (اس نے اپنے اہل و عیال پر اسے اپنا جانشین مقرر کیا، اور اس نے اپنی جانشینی کو بہت عمدگی سے نبھایا) اسی طرح ایک دوسرے موقعہ پر کہتے ہیں وَهُوَ خَلَفُ صِدْقٍ من أبيه

وہ اپنے باپ کا صحیح جانشین ہے (یعنی جو صفات باپ میں تھیں وہ بیٹے میں بھی آ گئیں) ——— علمی اور تحقیقی کتابوں میں کوئی ایسی بات کہنے سے احتراز ہی کرنا چاہیئے جس کے بارے میں پوری تحقیق نہ ہو! امید ہے کتاب میں زبان و بیان کی یہ چھوٹی چھوٹی فروگذاشتیں اگلے ایڈیشن میں دور کر دی جائیں گی۔

کتاب کی طباعت اور گٹ اپ بہت اچھا ہے، اور ایک معیاری کتاب کے لائق؛ اسلامی ریاست کے موضوع پر اس کتاب کو ایسے نوٹس (NOTES) کا مجموعہ سمجھنا چاہیئے جو اس کے مصنف اور حاشیہ نگار نے برسوں کے مطالعۂ تاریخ سے اکٹھے کئے ہوں گے۔ علم کے صحیح قدر دان جانتے ہیں کہ ایسے نوٹس کتنے قیمتی اور لائق تحفظ ہوتے ہیں۔ اس اعتبار سے اس کتاب کی قیمت پانچ سات روپے ہو یا آٹھ روپے در حقیقت کچھ بھی نہیں ہے!

**محمد کاظم**

---

# ناولوں کی کھیپ

| ناول | مصنف | ناشر |
|---|---|---|
| ۱۔ دو چراغ محفل | اکرام الرحمٰن | ؍ |
| ۲۔ کیا وہ ناچ رہی تھی | عثمان علیم | کتاب منزل لاہور |
| ۳۔ قربانی | مہدی علی صدیقی | ؍ ؍ ؍ |
| ۴۔ دیدۂ تر | عابدی جعفر | ؍ ؍ ؍ |
| ۵۔ انکار | عابدی جعفر | ؍ ؍ ؍ |
| ۶۔ نوشاد۔ ایک معاشرتی ناول | انجم پرواز | چودھری اکادمی لاہور |
| ۷۔ داغوں کی بہار | اختر سلیمی | حسن کار اشاعت گھر لاہور |

اور بہت سے دوسرے ناول جو چھپ چکے یا چھپنے والے ہیں

ہمارے نوجوان اولوالعزم ناول نگاروں میں کیا خرابی ہے؟ آخر اتنے بُرے ناول ——— فراق کے الفاظ میں ——— لکڑی کے ناول کیوں لکھے جاتے ہیں؟ کیا یہ عجیب نہیں کہ اردو میں پچھلے پندرہ بیس برس میں صرف ایک دو ناول ایسے لکھے گئے ہیں جنہیں صحیح معنی میں ناول کہا جا سکتا ہے اور جن کے کردار جیتے جاگتے اور قابل یقین لگتے ہیں۔ کسی نے لکھا ہے کہ ہر شخص میں ایک ناول ہے لیکن ہر کوئی ناول نہیں لکھ سکتا۔ ناول لکھنے کے لئے زندگی کا وسیع اور گوناگوں تجربہ، اور خیز اور گہری قوت تخیل، فراوان تخلیقی جودت اور کہانی کہنے کی قدرتی صلاحیت ضروری ہیں اور بہت تھوڑے لوگ ان صفات کو حاصل کر پاتے ہیں۔ کوئی صرف خواہش کرنے سے موپساں، طالسطائی یا ہارڈی نہیں بن سکتا۔ ہم سب البتہ اپنے نام کو جلی حروف میں ایک کتاب کے سرورق پر چھپا ہوا دیکھنا چاہتے ہیں۔ ہم سب ابدی حیات پر اپنی کمند ڈالنا چاہتے ہیں تاکہ ہم سے بعد میں آنے والے یہ جان سکیں کہ ہم بھی کبھی اس راستے پر سے گذرے ہیں۔ ہمارے ناولسٹوں کے ساتھ یہی مصیبت ہے، وہ ادبی آسمان پر تارے بن کر بکھرنا چاہتے ہیں اور اس خواہش سے تلملائے جاتے ہیں کہ ادب کے شاہسواروں میں ان کا شمار ہو۔ مجھے اس خواہش سے پوری ہمدردی ہے۔ میں نے بھی اپنی خوابوں میں موپساں سے "دوئلیں" لڑی ہیں اور اسے گھائل کیا ہے۔ میں نے بھی اپنا نام کئی شاہکاروں کی جلدوں پر سونے کے حروف میں دمکتا ہوا دیکھا ہے۔ مگر خواہش سے مراد تکمیل نہیں۔ سالوں کی اذیت کوشی کے بعد میں حقیقت کی اس کڑوی گولی کو نگل سکا کہ میں ناولسٹ نہیں بن سکتا کہ میری قسمت میں روشنیوں کے پیچھے سٹیج پر ظاہر ہونا نہیں لکھا، بلکہ یہ کہ میں ان گیلری میں بیٹھے ہوئے ہزاروں تماشائیوں میں سے ہوں جو تالیاں پیٹتے اور واہ واہ کر کے تماشے سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔ اس حقیقت کو جاننے کے بعد میں اپنے تماشائی کے رول پر قانع ہو گیا اور مزے کی نیند سونے لگا۔

مگر یہ سچ ہے کہ ترتیب کے بغیر کوئی منزل پر پہنچ بھی نہیں سکتا۔ اس لئے میں ان ناولسٹوں کے ورود کا خیر مقدم کرتا ہوں۔ ان کی امنگ کی میرے دل میں قدر ہے۔ ان کے ناول خاصے بڑے اور چھوٹے اور بناوٹی ہیں مگر اس میں ہرج ہی کیا ہے ناول لکھنا ایک معصوم بے ضرر شغل ہے اور اس سے کسی کو کوئی نقصان نہیں پہنچتا۔ اگر ناول بُرا یا غیر دلچسپ ہے تو تم اسے مخصب کر سکتے ہو اور اپنے آپ کو بہلانے کے لئے کچھ اور کر سکتے ہو۔ ایسا کرنے سے ناول لکھنے والے کے جذبات کو ٹھیس لگنے کا بھی کوئی خدشہ نہیں۔ اسے یہ پتہ نہیں چل سکتا کہ سیکڑوں میل دور ایک پڑھنے والے نے اس کے عظیم الشان ناول کو لائق توجہ نہیں جانا۔ اور اگر اسے کسی طرح یہ پتہ بھی لگ جائے تو وہ یقیناً تمہاری کور ذوقی پر دستِ تاسف ملے گا اسے یہ گمان بھی نہ ہوگا کہ اس نے بُرا ناول لکھا ہے۔ سب ناول ان کے لکھنے والوں کے نزدیک شاہکار ہوتے ہیں۔ اس طرح ناول نویس کا کچھ نہیں بگڑتا۔ اس کا نام ناول کے سرورق پر سرخی میں اپنی آب و تاب دکھاتا ہے اور وہ خوشی سے پھولا نہیں سماتا۔ میرا خیال ہے ہگ والپول نے کہا ہے کہ ناول لکھنا، خواہ برا ناول لکھنا اعصابی تشنج کے لئے مفید ہے اور پانچ چھ فل سکیپ صفحے لکھنے کے بعد آدمی ایک مطمئن ضمیر کے ساتھ سو سکتا ہے۔

میرا ان ناولسٹوں سے جھگڑا یہ ہے کہ اگر انہیں ناول لکھنا ہی تھے تو وہ مختلف قسم کے ناول لکھتے، انہوں نے وہی رومانی، سماجی اور جنسی زمین روندی ہے جو ہزار بار پہلے روندی جا چکی ہے۔ میں نہیں سمجھتا ایسا کرنے میں انہیں کیا لطف ملا ہوگا اور جب کسی چیز میں کوئی لطف نہ ہو تو آدمی اسے کیوں کرے۔ انہیں پٹے ہوئے تاریک راستے سے ہٹ کر ارد گرد سبز جنگلوں میں بھٹکنا چاہئے تھا جہاں وہ درختوں میں پرندوں کو گاتے اور گلہریوں کو پھدکتے دیکھتے ..... اور اس میں بھی کوئی ہرج نہ تھا اگر وہ اپنے کرداروں کو عام نارمل انسانوں کی طرح چلنے پھرنے دیتے۔ اور بڑے "ادبی" ہونے کی مریضانہ کوشش نہ کرتے۔ اگر تمہیں ایک کہانی کہنی ہے تو اسے سادگی سے صفائی سے اور قدرتی طریق سے کہو جیسا کہ بوڑھا ہیرا من کہتا ہے۔ اگر کہانی کہے جانے کے لائق ہے تو پھر وہ پڑھنے والے کو گرفت میں لے لے گی مگر اس میں شاعرانہ ادھوانی ٹکڑے ٹانکنا، دور دراز کی تشبیہیں ڈھونڈ کر جڑنا اور فلسفیانہ موشگافیاں بگھارنا اسے ناقابل برداشت اور بھونڈا بنا دے گا۔

ذکاء الرحمٰن کے ناول کو لو۔ یہ بڑے دیدہ زیب ٹائپ میں چھپا ہے اور مجھے اس کی جلد کافی پسند آئی۔ جلد کے اندر جو کچھ ہے وہ بتدیانہ بافت سازی ہے —— ایک ناقابل یقین کہانی، کردار سب الٹ پلٹ۔ اور کوئی فقرہ ایسا نہیں جس سے کھرے ہونے کی کھنک آئے۔ اس ناول سے متعلق ہر چیز جھوٹی ہے۔ میں نے اسے بڑی جھنجلاہٹ سے پڑھا اور ذکاء الرحمٰن کو اچھے خاصے کوسنے دیئے۔ مجھے امید ہے کہ اگلی بار وہ بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کرے گا۔ اس ماحول کے بارے میں لکھے گا جس میں وہ پلا بڑھا ہے اور جسے وہ جانتا ہے اور اپنے بیان کو لفظی کرب اور سستے جذبات سے بوجھل نہیں کرے گا۔ اس کی خواہش تو نا گتی ہے لیکن اپنے نام کو سرورق پر دیکھ لینے کے بعد اسے اب ادبی شہرت پیدا کرنے کے لئے بیتابی سے کام نہ لینا چاہئے۔ اسے ابھی کافی دور چلنا ہے۔ اگر وہ حقیقی چیز لکھنا چاہتا ہے تو اسے اس فن کی ابجد ایک طالب علمانہ لگن سے سیکھنی ہوگی اور مغربی کلاسیکی اور جدید ناولوں کا مطالعہ کرنا پڑے گا۔ لکھنا اتنا آسان نہیں جتنا ہم سمجھتے ہیں کہ یہ ہے۔ جیسا کہ اسٹیونسن نے کہا ہے، یہ ایک ڈھلانی پہاڑی پر چڑھنے کی طرح ہے۔ بے حد صبر آزما اور مشقت طلب کام۔ اور لکھنے والے کے لئے اتنی ٹھوکریں اور گڑھے جابجا آتے ہیں جس میں اس کا اوندھے منہ گر پڑنے کا ہمیشہ خطرہ رہتا ہے۔

دوسری کتابوں کے متعلق میں کچھ نہیں کہوں گا۔ مگر چونکہ میں نے اسٹیونسن کا ذکر کیا ہے سو میں اس بڑے اور ناقابل تقلید کہانی کہنے والے کی لازوال رومانس کے آغاز کے باب کا ترجمہ دینا چاہوں گا۔ اس نمونے سے کہانی لکھنے کے فن کے بارے میں بہت کچھ سیکھا جا سکتا ہے اور مجھے سارے انگریزی ادب میں اس باب سے بہتر کسی ناول کا آغاز نہیں ملا۔ کاش سماجی اور جنسی خرافات کے بجائے ہمارے نئے ناولسٹ ہمیں KIDNAPPED جیسے ناول دیں۔ ہمیں ہوا کے تازہ جھونکوں اور چمکیلی دھوپ کی ضرورت ہے اور قطبی روشنیوں کی۔ ہم ایسی کتابیں چاہتے ہیں جو پہلے فقرے سے ہمیں اپنے دام میں لے لیں۔ جن پر ہم شدید پن سے ٹوٹ پڑیں جو ہمیں اپنے آپ سے باہر لے جائیں۔ حقیقتاً کوئی بھی ناول کی شکل میں ناپختہ فلسفہ، فرائڈ کی تحلیل نفسی یا اخلاقی و معاشی پند و نصائح نہیں چاہتا اور جو ناول پڑھنے

والے کو یہ بتانے کے لئے لکھے جاتے ہیں کہ مصنف کے سوشلزم، تمدنی اور سیاسی مسائل جنسی محبت اور فن کے تقاضوں کے بارے میں کیا خیالات ہیں۔ لفظ کے اصل معنی میں ناول ہوتے ہی نہیں۔ آلڈس ہکسلے نے ایسے ناول اپنی پوری ذہانت اور طبیعت کی براقی کو بروئے کار لا کر گئے اور گوان کے خیالات نے ایک وقت میں ایک پوری نسل کے طرز فکر اور اخلاقی نظریے کو متاثر کیا۔ مگر وہ اب بطور ناول مر چکے ہیں۔ ممکن ہے وہ کچھ مدت اور ذہنیانہ یا سماجی رسائل کی حیثیت میں پڑھے جاتے ہیں مگر وہ ناول نہیں ہیں کیونکہ ان کے لوگ عام لوگوں کی بجائے مخصوص رنگ کے ذہنی اور فکری اندازوں کے علامتی اجسام ہیں۔ بوڑھے میرامن کی چہار درویش یا سٹیونسن کی کڈنیپڈ، اس وقت تک زندہ رہیں گی اور ہمارے دلوں کو لبھاتی رہیں گی، جب کئی موٹے نصیح وبلیغ اور بھر کدار فنی شاہکار کبھی کے بھلائے جا چکے ہوں گے۔

اور یہ ہے کڈنیپڈ کا پہلا باب:

# کڈنیپڈ

## پہلا باب

**میں شاز کی حویلی کو اپنے سفر پر روانہ ہوتا ہوں:**

میں اپنی قسمت آزمائیوں کی کہانی کا آغاز ۱۷۵۱ء کے بابرکت سال کے ماہ جون کی ایک خاص صبح سے کرتا ہوں جب میں نے آخری بار اپنے باپ کے دروازے میں سے چابی نکالی۔ میں سڑک پر تھوڑی دیر ہی چلا ہوں گا کہ سورج پہاڑیوں کی چوٹیوں پر دمکنے لگا اور میرے پادری کے مکان تک پہنچتے پہنچتے بلیک برڈ پرندے باغیچے کے بنفشی پودوں میں سیٹیاں بھر رہے تھے اور کہرہ، جو پو پھٹنے کے وقت وادی کے گرد تیرتا تھا، اٹھنا اور بکھرنا شروع ہو گیا تھا۔

مسٹر کیمبل، ایسنڈین کا پادری، باغ کے پھاٹک پر کھڑا میرے انتظار میں تھا۔ اچھا آدمی! اس نے مجھ سے پوچھا کہ میں نے کچھ کھایا پیا ہے اور یہ سننے کے بعد کہ میں سب انتظام کر کے چلا ہوں۔ اس نے میرا ہاتھ اپنے دونوں ہاتھوں میں لے لیا اور اسے شفقت سے اپنے بازو کے نیچے دبا دیا۔

"اچھا تو ڈیوی لڑکے" اس نے کہا "میں تمہیں رستے پر لگانے کے لئے تمہارے ساتھ فورڈ تک چلوں گا"

اور ہم خاموشی سے آگے چلنے لگے۔

"کیا تمہیں ایسنڈین چھوڑنے کا افسوس ہے؟" اس نے تھوڑے وقفے کے بعد کہا۔

جناب سچ یہ ہے" میں نے کہا "کہ اگر میں یہ جانتا ہوتا کہ میں کہاں جا رہا ہوں اور میرا کیا بنے گا، تو میں آپ کو صاف صاف بتا دیتا۔ ایسنڈین بلاشبہ ایک اچھی جگہ ہے اور میں یہاں بڑا خوش رہا ہوں لیکن پھر یہ بات بھی تو ہے کہ میں اب تک کہیں اور نہیں گیا۔ چونکہ میرے باپ اور میری ماں دونوں مر چکے ہیں، میں ان سے ایسنڈین میں اس سے زیادہ نزدیک نہیں ہوں گا جتنا ہنگری کی سلطنت میں، اور سچ کہوں کہ اگر مجھے یہ پتہ ہوتا کہ جہاں میں جا رہا ہوں، وہاں مجھے اپنے حالات کو بہتر کرنے کا موقع ملے گا تو میں عیش و مسرت سے جاتا۔"

"ہاں!" مسٹر ایسنڈین نے کہا "بہت اچھا ڈیوی لڑکے! اور اب یہ میرے لئے مناسب ہے کہ تمہیں تمہاری قسمت پر مطلع کر دوں۔ یعنی اس حد تک جتنا میں کر سکتا ہوں۔ جب تمہاری ماں اٹھ گئی اور تمہارا باپ (وہ رحم دل، پارسا آدمی) اپنی آخری بیماری میں مبتلا ہو گیا اس نے مجھے ایک خاص خط سونپا جس کے بارے میں اس نے کہا کہ تمہارا ورثہ ہے" "جونہی" اس نے کہا "میں رخصت ہو جاؤں اور گھر صاف ہو چکے اور اسباب وغیرہ ٹھکانے لگ جائے (اور ڈیوی یہ سب کچھ ہو چکا ہے) اس خط کو میرے لڑکے کے ہاتھ میں دے دو اور اسے شاز کی حویلی کی طرف روانہ کر دو جو کرمانڈ سے زیادہ دور نہیں ہے۔ وہی جگہ ہے" اس نے کہا "جہاں سے میں آیا تھا اور مناسب یہی ہے کہ میرا لڑکا وہیں لوٹ جائے۔ وہ ایک مستقل مزاج لڑکا ہے" تمہارے باپ نے کہا "اور ایک ہوشیار راہرو اور مجھے یقین ہے کہ وہ سلامت رہے گا اور جہاں

کہیں بھی جائے گا لوگ اسے پسند کریں گے۔"

"شاز کی حویلی" میں چلایا "میرے غریب باپ کا بھلا شاز کی حویلی سے کیا تعلق ہو سکتا ہے؟"

"نہیں" مسٹر کیمبل نے کہا "اس کے بارے میں کوئی یقینی سے کیا کہہ سکتا ہے؛ لیکن اس کنبے کا نام ڈیوی لڑکے وہی ہے، جو تمہارا ہے — شاز کے بالفور — ایک قدیم ایماندار، باعزت گھرانا، جو شاید ان بعد کے دنوں میں تنزل پذیر ہو گیا ہے۔ تمہارا باپ بھی ایک صاحب علم آدمی تھا، جیسا کہ اس کے مرتبے کے آدمی کے شایان شان تھا کوئی شخص اس سے زیادہ لیاقت سے مدرسہ نہیں پڑھاتا تھا؛ اس کی وضع اور بات چیت بھی عام آدمی کی سی نہیں تھی لیکن (جیسا کہ تمہیں خوب یاد ہو گا) میں اسے اپنے مکان میں بڑی خوشی سے معزز لوگوں کو ملنے کے لئے بلایا کرتا، اور وہ جو میرے اپنے گھرانے کے تھے، کلرمینٹ کے کیمبل، [illegible] کا کیمبل اور منچ کا کیمبل اور دوسرے سارے اچھے جانے پہچانے معزز آدمی اس کی صحبت میں لطف اٹھاتے۔ اب آخر میں میں اس سارے معاملے کے اجزا، کو تمہارے سامنے رکھتے ہوئے، یہ اس کی وصیت کا خط ہے اور جس پہ تمہارے جنتی بھائی نے خود اپنے ہاتھ سے بند کر کے پتہ لکھا ہے۔"

اس نے خط مجھ کو دیا جس پر پتہ ان لفظوں میں لکھا ہوا تھا: "شاز کی حویلی کے ایبنیزر بالفور اسکوائر کے ہاتھوں میں یہ دستاویز گیا میرا لڑکا ڈیوڈ بالفور پہنچائے گا۔" میرا دل اس بڑے امکان ترقی پر زور زور سے دھڑک رہا تھا جو ایک سترہ سالہ لڑکے کے سامنے یوں اچانک ظاہر ہو گیا تھا، اٹرک کے جنگل میں ایک غریب دیہاتی استاد کے بیٹے کے لئے یہ درخشاں مستقبل!

"مسٹر کیمبل" میں لڑکھڑاتی ہوئی زبان میں بولا "اگر آپ میری جگہ ہوتے تو کیا جاتے؟"

"یقینی طور پر" پادری نے کہا "ضرور میں جاتا۔ تمہارے جیسے ہوشیار بنا کہ لڑکے کو دو دن کے سفر میں کرمنڈ پہنچ جانا چاہیے (جو اڈنبرگ کے پاس ہے)، اگر بری سے بری بات بھی واقع ہو جائے اور تمہارے یہ اونچے قرابت دار (کیوں میں یہ خیال کئے بغیر نہیں رہ سکتا کہ وہ تمہارے خون سے ہیں) تمہیں دروازہ دکھا دیں تو تم دو دن اور چلتے چلتے پھر واپس آ کر منس کے دروازے پہ دستک دے سکتے ہو۔ لیکن میں یہ امید کرتا ہوں کہ وہ لوگ تم سے تپاک سے پیش آئیں گے (جیسا کہ تمہارے بے چارے باپ نے تمہارے لئے پیش گوئی کی تھی) اور کیا پتہ ہے کہ تم کبھی بڑے آدمی بن جاؤ۔ اور یہ ڈیوی لڑکے، میرے ضمیر پر یہ بات پڑی ہے کہ میں اس جدائی کو بہتر بناؤں اور تجھے اس دنیا کے خطروں سے خبردار کر دوں۔"

یہاں اس نے آس پاس بیٹھنے کی ایک آرام دہ جگہ ڈھونڈنے کے لئے دیکھا، آخر سڑک کے کنارے ایک برچ اور صنوبر کے درخت کے نیچے پڑے ہوئے پتھر پر اس کی نظر انتخاب پڑی، وہ اس پر ایک بڑے پر متانت ہونٹ کے ساتھ بیٹھ گیا اور سورج سے بچنے کی خاطر جو اب ہم پر دو چوٹیوں کے درمیان سے چمک رہا تھا اس نے اپنی جیبی رومال کو اپنے کلغی دار ہیٹ کے اوپر ڈال لیا، وہاں بیٹھے ہوئے اٹھی ہوئی انگلی سے اس نے سب سے پہلے مختلف قسم کی بدعقیدگیوں کے خلاف خبردار کیا جن کے لئے میرے دل میں پہلے ہی کوئی کشش نہ تھی اور پھر اس نے مجھے تاکید کی کہ اپنی نمازوں اور انجیل کے پڑھنے میں کوتاہی نہ کروں۔ یہ ہو چکا تو اس حویلی کا جہاں مجھے جانا تھا لفظوں میں ایک نقشہ کھینچا اور مجھے سمجھایا کہ اس میں رہنے والوں کے ساتھ میرا طور طریقہ کیا ہونا چاہیے۔

"عام باتوں میں ڈیوی، نرم مزاجی دکھاؤ" اس نے کہا "یہ تم ہر دم ذہن میں رکھنا کہ اگرچہ تم اچھے گھرانے کے ہو، تمہاری تربیت ایک گاؤں میں ہوئی ہے ہمیں شرمندہ نہ کرنا۔ اس بڑے عالیشان گھر میں جہاں بہت سے نوکر ہوں گے، خود کو اتنا اچھا، اتنا چوکس، سمجھنے میں اتنا تیز اور بات کرنے میں اتنا کم گو ظاہر کرنا جتنا کہ کوئی اور۔ باقی رہا لیرڈ — تو یہ کبھی نہ بھولنا کہ وہ لیرڈ ہے — زیادہ میں کچھ نہیں کہتا سوائے کہ عزت جس کا حق ہے اس کی عزت کرنا واجب ہے۔ ایک لیرڈ کی اطاعت و فرماں برداری کرنے سے دلی خوشی ملتی ہے یا کم از کم تمہارے جیسے کو ملنی چاہیے۔"

"اچھا جناب" میں نے کہا "میں نے آپ کی باتیں پلّے باندھ لی ہیں اور میں ان پہ عمل کرنے کی پوری کوشش کروں گا۔"

خوب کہا، بہت خوب: مسٹر کیمبل نے جان و دل سے کہا "اور اب کام کی باتوں سے معمولی باتوں کی طرف آتے ہوئے، میں تمہارے لئے یہ پیکٹ لایا ہوں جس میں چار چیزیں ہیں۔" یہ کہتے ہوئے اس نے اسے بڑی دقت سے اپنے کوٹ کی حاشیہ کی جیب سے کھینچ کھانچ کر کچھ برآمد کیا۔ ان چار چیزوں میں سے پہلی چیز تو وہ ہے جس پر قانونی طور سے تمہارا حق ہے۔ تھوڑی سی نقدی تمہارے باپ کی کتابوں اور فرنیچر کی فروخت کی جنھیں میں نے (اور میں نے یہ تمہیں پہلے ہی سمجھا دیا تھا) اس ارادے سے خرید لیا ہے کہ انھیں اگلے آنے والے استاد کو کچھ منافع پر بیچ دوں۔ باقی تین چھوٹی چھوٹی تحفیاں ہیں جنھیں اگر تم قبول کر لوگے تو مسز کیمبل اور مجھے مسرت ہوگی۔ پہلی جو گول ہے تمہیں پہلی ملازمت میں غالباً سب سے زیادہ خوش کرے گی لیکن ڈیوی لڑکے یہ سمندر میں ایک قطرے کے مصداق ہے۔ یہ بس ایک قدم تک ہی تمہارے کام آئے گی اور صبح کی طرح شام کے دم میں اُڑ جائے گی۔ دوسری جو چپٹی شکل میں مربع ہے اور جس پر لکھا ہوا ہے، جو سڑک کے لیے ایک مضبوط لاٹھی کی طرح۔ اور بیماری میں تمہارے سر کے لئے ایک اچھے تکیے کی مانند زندگی بھر میں تمہارا آسرا ثابت ہوگی۔ اور اب آخری چیز یہ مکعب نما آخری چیز میری تو یہ تمنا ہے کہ یہ تمہیں ایک بہتر سرزمین میں دیکھے گی

یہ کہہ کر وہ اُٹھ کھڑا ہوا، اپنے ہیٹ کو اُتارا۔ وہ تھوڑی دیر اونچی آواز میں دعا پڑھتا رہا اور اس کے الفاظ ایک ایسے نوجوان کے لئے جو پہلی بار دنیا میں قدم رکھنے لگا تھا بڑے پُر رقت تھے۔ پھر اچانک اس نے مجھے اپنے بازوؤں میں لے لیا۔ اور مجھے اپنے سینے کے ساتھ لگا کر خوب زور سے بھینچا۔ پھر اس نے مجھے ایک بازو کے فاصلے پر الگ کر کے پکڑے رکھا مجھے اپنے چہرے سے دیکھتے ہوئے جس پر رنج و غم کی علامات ثبت تھیں اور پھر وہ گھوڑے کی سی تیزی کے ساتھ گھوما اور روہانسی آواز میں الوداع پکارتا ہوا اس راستے پر واپس چلنے لگا جس پر سے ہم آدھے دوڑتے ہوئے آئے تھے۔ کسی دوسرے کے لئے شاید یہ منظر ہنسنے کی بات ہوتی۔ لیکن میرا دل ہنسی سے بہت دور تھا۔ میں اسے اس وقت تک دیکھتا رہا جس وقت تک وہ نظر میں رہا اور اس نے اپنے پورے قدم نہ روکے اور نہ ہی ایک بار پلٹ کر دیکھا۔ تب میرے ذہن میں یہ خیال آیا کہ میرے جانے پر یہ اس کے رنج کا اظہار ہے اور میرے ضمیر نے مجھے سخت چوٹ کی کیونکہ میں دل ہی دل میں اس خاموش بستی سے باہر نکلنے، اپنے ہی نام اور خون والے امیر اور باعزت لوگوں کے درمیان بڑے معروف گھر کو جانے پر غایت درجہ خوش تھا۔

ڈیوی ڈیوی! میں نے اپنے آپ سے کہا "کیا اتنی ناشکری بھی کبھی کسی نے کی ہوگی۔ تم ایک نام کی چمک کے لئے سب پچھلی شفقتوں اور پرانے دوستوں کو بھول گئے —— یہ کتنی شرم کی بات ہے۔"

اور میں اس پتھر پر بیٹھ گیا جسے اس اچھے آدمی نے ابھی ابھی خالی کیا تھا اور پارسل کو کھول لیا تاکہ دیکھوں کہ میرے تحفے کس قسم کے ہیں۔ وہ جسے اس نے مکعبی کہا تھا اس کے بارے تو میرے دل میں شک نہ تھا۔ یقیناً یہ ایک خانے کے جزدان میں رکھنے کی ایک انجیل تھی۔ وہ جسے اس نے گول بتایا تھا شلنگ کا ایک سکہ تھا اور تیسری چیز جسے زندگی بھر صحت اور بیماری دونوں حالتوں میں میرا آسرا بننا تھا، کھردرے بھورے کاغذ کا پرزہ تھا جس پر سرخ سیاہی سے یہ لکھا ہوا تھا۔

وادی کے پانی کی گل سوسن بنانے کی ترکیب: وادی کے سوسن کے چند پھول لو اور انھیں ایک بوتلی میں رکھ کر نتھار لو، اور جب ضرورت پڑے ایک دو چمچے اس کے پیو۔ زبان کے لقوہ سے جن کی طاقت گویائی جاتی رہی ہو یہ اسے بحال کر دیتی ہے۔ گنٹھیا میں اس کا استعمال مفید ہے۔ یہ دل کو ٹھنڈک پہنچاتی ہے اور حافظے کو تیز کرتی ہے۔ اور پھولوں کو ایک مرتبان میں ڈالو جو اوپر سے خوب بند ہو اور اسے چیونٹیوں کی ایک پہاڑی میں پورا ایک مہینہ رکھو پھر اُسے باہر نکالو اور تم ایک شربت مرتبان میں پاؤ گے جو پھولوں سے پیدا ہوتا ہے۔ اسے ایک چھوٹی بوتل میں رکھو۔ یہ ایک اچھی چیز ہے۔ خواہ اسے تندرستی میں استعمال کرے یا حالت بیماری میں۔ خواہ مرد ہو یا عورت۔

اور پھر پادری کے اپنے ہاتھ سے یہ فقرہ بڑھایا گیا تھا۔

اسی طرح اگر موچ آجائے تو اس کی مالش کرو اور پیٹ کے درد کے لئے گھنٹے میں ایک چمچہ پینا ہر مرض دور کرتا ہے۔

اور یقیناً میں اس پر خوب ہی ہنسا لیکن میری ہنسی کچھ کپکپاتی ہوئی ہنسی تھی۔ اور میں نے خوشی سے اپنے بنڈل کو اپنی لاٹھی کے سرے پر لٹکایا اور فورڈ کے اوپر

اوپر کی طرف کی پہاڑی کے ساتھ ساتھ روانہ ہو گیا۔ جب میں اس بڑی روڈوں کی سڑک پر آنکلا جو سرخ ہیڈر میں سے پھیلی ہوتی جاتی ہے تو میں نے اینڈیرن کے چھوٹے گرجے، پادری کے مکان کے درختوں اور گرجے کی قبرستان میں بڑے پہاڑی کونوں کو آخری بار نظر بھر کر دیکھا، جہاں میرا باپ اور میری ماں سوئے پڑے تھے۔

---

ایک ناول کو کتنا دل بھانے والا، اور گرفت میں لے لینے والا انداز یہ ہے کہ وہ آسانی سے اور دلچسپی سے پڑھی جانے والی تحریر مشکل سے لکھی جاتی ہے، اور یہ سٹیونسن کے بارے میں بے حد سچ ہے۔ وہ ایک ایک فقرہ بے انداز کاوش اور محنت سے لکھتا تھا لیکن اسے پڑھتے ہوئے کبھی اس چیز کا احساس نہیں ہوتا۔ اسلوب کی سادگی اور اس کا بہاؤ ہمیں اپنے ساتھ بہائے جاتا ہے اور کہانی کی دلچسپی ہمیں نہ صرف اپنی مٹھی میں لے لیتی ہے بلکہ ہمارے تخیل کو بھی دھکا دیتی ہے۔ اس کڈنیپڈ کے آغاز میں ایک بھی بناوٹی اور جھوٹا فقرہ نہیں۔

ہمارے اُمنگ رکھنے والے ناولسٹ اگر ادبیت اور فن بگھارنے کی بجائے سیدھے سادے اور صاف لہجے میں اپنی بات کہتے تو ان کے یہ ناول یقیناً بہتر اور زیادہ پڑھنے کے لائق ہوتے۔

ہر کوئی اسٹیونسن نہیں بن سکتا۔ لیکن اگر میں اور ذکار الرحمٰن (اینڈ کمپنی) کبھی زندگی بھر میں اس سے آدھی کتاب بھی کہہ سکے جیسی کہ کڈنیپڈ ہے تو ہم فی الواقع خوش نصیب ہوں گے اور شادماں موت مر سکیں گے۔

محمد خالد اختر

---

## الف (مجموعۂ کلام)

مصنف: رئیس امروہوی
ناشر: ادارہ ذہن جدید کراچی
قیمت ۳ روپے

رئیس امروہوی کو ابھی تک میں نے قطعہ کے فریم میں فٹ دیکھا تھا اور وہ قطعہ بھی ہنگامی اور اخباری۔ بایں ہمہ میں رئیس کی زود گوئی، قادر الکلامی، فنی پختگی، ذہانت اور جدتِ اظہار کا ہمیشہ سے قائل تھا۔

الف کی اشاعت نے رئیس کو قطعہ کے فریم سے نکال کر کائناتِ سخن کے اُفق پر جلوہ گر کر دیا ہے۔ اب رئیس ایک آفاقی اقدار کا شاعر نظر آتا ہے۔ میں نے رئیس کو فرصت کے لمحات میں پورے خلوص اور احتیاط سے پڑھا ہے۔ اس ضمن میں میں جو بھی کہوں گا قاری کے اعتماد کو کسی قسم کی جانبداری کے اندھیرے میں رکھنے کی کوشش نہیں کروں گا۔ اس دور کی سب سے بڑی صداقت یہی ہے کہ مخاطب کو تصویر کا سچا رخ دکھا دیا جائے۔

الف کو آپ پورے انہماک اور لگاؤ کے ساتھ پڑھتے تو آپ یہ تاثر ضرور قائم کریں گے کہ رئیس بھی اس دور کے چیدہ شعراء جوش، ندیم، فیض، فراق کی طرح اپنا الگ مقام رکھتے ہیں اور آئندہ اردو ادب کی تاریخ میں ان کا نام زندہ رہنے والا ہے۔ رئیس نے چودہ سال کی عمر سے شاعری کا آغاز کیا۔ اس مدت میں ان کا قلم غمِ جاناں سے لے کر غمِ دوراں تک اور عقل کے کرب سے وجدان کی خلش تک! دامن میں بغیر تھکے ہوئے چلتا رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ رئیس صاحب کے اپنے ایک بیان کے مطابق آج تک وہ کم و بیش چھ ہزار قطعات ..... تین سو غزلیں ..... ایک ہزار نظمیں ..... ایک سو چھ مثنویاں ..... اور متعدد مرثیے، سہرے، رباعیات وغیرہ وغیرہ سلکِ نظم میں پرو چکے ہیں۔ جس شاعر نے اتنا کچھ کہا ہو اس کا فن کس نہج پر ہوگا، یہ آپ خود اندازہ لگائیے۔

مجھے اس دور میں دو شخصیتیں ایسی نظر آتی ہیں جو بیک وقت غزل، نظم، قطعہ، مضامین اور دیگر اصنافِ سخن میں گراں قدر اضافہ کرتی کرتی چلی جا رہی ہیں۔ گذشتہ تیس سال سے احمد ندیم قاسمی اور رئیس امروہوی اس منزل کو قدم بہ قدم سر کرتے ہیں۔

رئیس کی بسیار گوئی کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ وہ قلم برداشتہ لکھتے چلے جاتے ہیں۔ کمال تو یہ ہے کہ وہ اتنی تیزی سے لکھنے کے باوجود فکر کی گہرائی و گیرائی، فن کی

عظمت اور جدت وندرت ان کے قلم سے ٹپکتی ہے۔

الف کے دو حصے نمایاں ہیں: غزل ..........اور........ نظم

غزل جیسی نیم وحشی صنف سخن (جو ہر چند نیم وحشی صنف سخن نہیں ہے) کے بارے میں آپ خوب جانتے ہیں کہ اس کا قرار دانے اچھے اچھوں سے توبہ کرالی ہے اور بڑے بڑے سورما اس کے سامنے سپر انداز ہوگئے ہیں۔ اس دو مصرعوں کے ہلکے پھلکے ربط۔ کی وسعت کو دائرہ تسخیر میں مقید کرنا ہر چند ناممکن ہے مگر اس دور میں غالب کے بعد چند ایسے ذہن ابھرتے ہیں جنھوں نے نہ صرف تسخیر کی منزل کو پالیا ہے بلکہ اس میں نئی راہوں کا اضافہ بھی کیا ہے

رئیس کی الگ آواز ہے ہر چند اس کی بڑی خصوصیت فلسفیانہ سوچ اور نفسیاتی طرز احساس ہے اور رئیس کے قارئین اپنی عادت کے مطابق رئیس کو انہی نظریات کی روشنی میں دیکھتے ہیں مگر یہ رئیس کے ساتھ انصاف نہیں ہے۔ شاعری میں صرف فلسفہ و نفسیات ہی ایک شاعر کا طرۂ امتیاز نہیں ہو سکتا۔ ہمارے پاس "ارسطو" سے "فرائڈ" تک اور "رومی" سے "غالب" تک ایسی بہت سی باتیں موجود ہیں۔ یہ سارا کھیلا رئیس صاحب کے فلسفیانہ مضامین اور نفسیاتی تحریروں نے پیدا کر دیا ہے۔ "الف" میں یہ دونوں عناصر بدرجہ اتم موجود ہیں اور اسی لئے میں اشعار بطور سند پیش نہیں کرتا لیکن رئیس کی دوسری خصوصیات جو ان کی تصویر میں شاعرانہ رنگ بھرتی ہیں اور ان کی شخصیت میں ایک جاذبیت اور کشش پیدا کرتی ہیں سامنے لانا ضروری ہیں۔

"الف" کا مطالعہ یہ بات روشن کر دیتا ہے کہ رئیس کی غزل اس دور کا پورا پورا شعور رکھتی ہے جس میں روایت کی چاشنی بھی ہے، حال کی مصوری بھی اور مستقبل کی جھلک بھی۔ یوں کہیے کہ رئیس نے "روح عصر" کو اپنی غزل میں بکمال احسن سمو لیا ہے۔

رئیس کے کلام میں جو سب سے زیادہ منفرد چیز مجھے نظر آئی ہے وہ "خوف کا عنصر" ہے۔ یہی خوف جب کالرج کی شاعری میں نمایاں ہوا تو اسے ماورائیت کا نام دیا گیا۔ انگریزی ادب میں یہی "ازم" کالرج کی حیات کا باعث ہے ورنہ آج کالرج کا کوئی نام لیوا نہ ہوتا۔

اردو ادب میں خوف کا یہ عنصر شاعروں کے ہاں "خال خال" نظر آتا ہے۔ خدا جانے رئیس کے ہاں یہ جذبہ شعوری ہے یا لاشعوری مگر اتنا نمایاں ہو کر آیا ہے کہ اردو ادب میں ایک مستقل قدر بنتا معلوم ہوتا ہے۔ اگر کالرج اور رئیس کی ماورائیت کا موازنہ کیا جائے تو یہ بات واضح ہوگی کہ کالرج نے خوف کی جو فضا بنائی ہے وہ تصوراتی ہے اور بیان کی حد تک محدود ہے مگر رئیس نے خوف کے نفسیات کی مدد سے کچھ ایسے دائرے بنے ہیں کہ قاری اپنے آپ کو ان دائروں میں محبوس پاتا ہے۔

اردو غزل یا نظم میں اگر ماورائیت کی کوئی قدر متعین ہوتی ہے تو رئیس پہلا اور منفرد شاعر ہے جسے اس قدر کی علمبرداری کا اعزاز حاصل ہوگا۔ مثال کے طور پر چند شعر لکھتا ہوں:

یہ فقط شورش ہوا تو نہیں — کوئی مجھ کو پکارتا تو نہیں

---

میں تنہا جا رہا ہوں سوئے منزل — یہ پرچھائیں کہاں سے آ رہی ہے
یہ شام اور روشنی کی یہ قطاریں — اداسی اور گہری ہو گئی ہے
عروج ماہ ہے اور مقبروں پر — ابد کی چاندنی چٹکی ہوئی ہے
گرا ہے شاخ گل سے ایک پتہ — کسی نے کیا مجھے آواز دی ہے

---

بھوت بن کر مجھے ڈراتی ہیں — میری ناآفریدہ تخیلات

کون آیا مرے تعاقب میں — دبی فکر و خیال کے جنات
دفعتاً کس نے قہقہہ مارا — یہ اندھیرے میں کون ہیں ہے ہات

---

دیوار پہ دائرے ہیں کیسے — یہ کون ہے کس سے ڈر رہا ہوں

---

پیڑوں کے گھنے مہیب سائے — یہ کون ہے مجھ پہ حملہ آور

---

پتوں میں جھپک رہی ہیں آنکھیں — شاخوں پہ چمک رہے ہیں خنجر

---

اک حور سے ہوتی ہے ملاقات سرِ شام — اک روح ڈراتی ہے مجھے آخرِ شب میں

"غم" ایک ابدی قدر ہے۔ اس کی کیفیت ہمہ گیر ہے۔ شاعری میں غم کی روایت کے دو راستے ہیں: "غمِ جاناں اور غمِ دوراں"۔ رئیس کا غم جو شدید ہے ان دو راستوں کے علاوہ ایک تیسرے راستے پر بھی گامزن نظر آتا ہے اور یہ تیسرا راستہ کرب کی کیفیت اختیار کرتے ہوئے عقل کی گہرائیوں سے اترتا ہے۔ وہ کرب جو عقل و خرد سے جسم و جان تک سرایت کر جاتا ہو۔ اس کی شدت محسوس کر لینا بجلی کے ننگے تاروں کو چھو لینے کے مترادف ہے۔ رئیس نے اپنے کرب کا اظہار اس انداز سے کیا ہے:

ذہن پر ایک کھردری سی لکیر — کنکھجورے کا راستہ تو نہیں

---

شگفتگی کو ٹٹولا فسردگی پائی — مسرتوں کو نچوڑا ٹپک پڑے آنسو

---

چیونٹیاں جیسے ذہن پر رینگیں — اُف یہ میرے لطیف احساسات

---

میرے قریب ڈالنے بخشے بے خبری — خود آگہی کے جہنم میں جل رہا ہوں میں

---

شاید اسے عشق بھی نہ سمجھے — جس کرب میں عقل مبتلا ہے

---

مری تخلیق نغمے سے ہوئی تھی — مگر فریاد ہو کر رہ گیا ہوں

اور یہ

عقل کا زخم ہے بہت کاری

"غم اور کرب جب سوچ کے سانچے میں ڈھلتے ہیں تو تخلیق کے جوہر نمایاں ہوتے چلے جاتے ہیں۔ غم ہر چند کہ جانگسل ہوتا ہے مگر شاعر کے لئے یہ زہر تریاق کا کام کرتا ہے۔

گہرے سمندروں میں سفر کرنے والا رئیس جہانِ نو کی تلاش میں "سوادِ اعظمِ نینوا" سے اس خرابے میں آیا ہے۔ وہ ہر حادثے کے ساتھ کائنات دگر کی تخلیق پر سوچتا ہے۔ ترقی پسند شعرا نے ایک نئے بشر کی بشارت دی۔ حضرت جوش ملیح آبادی سے جب نئے بشر کی تعریف معلوم کی گئی تو انھوں نے اسے ہمہ صفت موصوف بتایا جب اُن سے سوال کیا گیا کہ اگر انسان کے اعداد و شمار یونہی بڑھتے رہے تو دنیا تنگ ہو کر رہ جائے گی اور پھر غذا کا مسئلہ یوں پیدا ہوگا کہ اس کے اگانے کے لئے جگہ نہ مل سکے گی تو حضرت جوش نے بڑے اعتماد سے فرمایا کہ نیا انسان ہواؤں میں غلہ اُگائے گا۔ سائنس کی روز افزوں ترقی سے یہ بات کچھ بعید نہیں ہے کہ وہ ہواؤں میں وہ کیمیاوی عناصر پیدا کرلے کہ جوش صاحب کے بیان کی تصدیق ہو جائے۔ رئیس کے ہاں بھی تخلیق اور تلاش کا یہ کرب "مطرب فردا" کا روپ دھارتا ہے اور اس کا بیان کچھ اس انداز میں ملتا ہے ؎

جو نئی تخلیق کی دنیا ابھی منزل میں ہے    اس کا کرب آفرینش بھی ہمارے دل میں ہے

رئیس صاحب اس گفتگو کے دوران نئے آدمی کی بڑی بڑی توجیہات پیش کرتے ہیں۔ یہ فیصلہ مستقبل میں ہوگا کہ ان شعرا کی فکر کہاں تک صحیح ثابت ہوتی ہے

انسان بنیادی طور پر اپنی ذات کے متعلق بہت کچھ سوچتا ہے۔ یہ سوچ کبھی کبھی اسے بے خبری کے صحرا میں گم کر دیتی ہے کبھی کبھی جنون کی کیفیت اختیار کر جاتی ہے کبھی وہ اپنی ذات میں گم ہو جاتا ہے اور کبھی آفاق اس کی ذات میں گم!

میں اپنی سعی طلب کی تلاش میں گم ہوں    یہ وہ مقام نظر ہے جہاں خرد نہ جنوں

---

اپنے کو تلاش کر رہا ہوں    میں اپنی طلب سے ڈر رہا ہوں

---

میں خود اپنی ہی خاکستر جاں میں مدفون    جس طرح دفن خرابہ میں کوئی سرمایہ

کائنات میں گم ہو کر رئیس کہتا ہے ؎

یہ معجزہ کہ ہر اک عہد کی ہوئی تکمیل    یہ سانحہ کہ ہر اک داستاں ادھوری ہے

---

خود شاید خاک کہ اس خاک پہ سو دس جانے    خدا کے ساتھ نہیں آدمی کے ساتھ آئی

رئیس کی قادرالکلامی کے چند اور نمونے ملاحظہ فرمایئے:

یوں لگا جیسے کہ بل کھا کے دھنک ٹوٹ گئی    اس نے وقفہ جو لیا نازسے انگڑائی میں

---

اک شخص سے تلخ کام ہو کر    ہر شخص سے پیار کر رہا ہوں
ہیں اور شکایتِ زمانہ    اک شخص کا ذکر چھڑ گیا ہے

---

دل جو لرزاں ہے شاخِ گل کی طرح    دفعتاً کون کر گیا پرواز

---

جس پہ الزام تھا پاکیزگیٔ دامن کا    اس حسینہ کو بھنور تو نہ ساحل پایا

"الف" میں نظموں کی ضخامت غزلوں سے دوگنی ہے۔ اس مجموعے کی نظمیں آفاقی فلسفہ محبت، انسانیت کے تاثر کے تحت تخلیق ہوئی ہیں۔ "عفریت اور دیوتا، تضاد بشر، خلوت نامہ، عالم تا آزیدہ، صحیفہ کے سوال، قصیدہ مریخ و عروج ماہ، جوہری عہد، مرزا غالب، آفرینش نامہ، ایسی نظمیں ہیں جن میں شاعرانہ عظمتیں اور فلسفیانہ توجیہات کی روشنی میں "ذات اور کائنات" "انسان اور خدا" معاشرہ اور معاشرہ کی نفسیات کو اجاگر کیا گیا ہے۔

یہ نظمیں زیادہ تر طویل ہیں۔ ان کا اندازِ نگارش نظیر اکبر آبادی اور جوش ملیح آبادی کے انداز سے ملتا ہے۔ رئیس کی قادر الکلامی نے یہاں بھی اپنے کمالات دکھائے ہیں۔ صرف ایک مثال عرض کروں گا "عفریت اور دیوتا" میں شاعر یہ امنگ لے کر شہر میں گھومنا چاہتا ہے کہ کوئی اسے پہچان بھی نہ سکے اور وہ ایک جہاں پیما کی طرح یہاں کے ذرے سے کر آفتاب تک ایک گہری نظر ڈالتا چلا جائے۔ وہ اپنے آپ کو اتنا پر اسرار بنانا چاہتا ہے کہ :

| | |
|---|---|
| خوف و حیرت سے لوگ دہرائیں | میری جادوگری کے افسانے |
| یوں مرے جسم و جاں ہوں پُر اسرار | یوں مرے خال و خد ہوں انجانے |
| جیسے میرے وجود میں مدفون | گم شدہ مقبروں کے تہ خانے |
| جیسے میرے غبار میں ملبوس | موت کی وادیوں کے ویرانے |
| بجا میں آماسہ شہر میں گھوموں | اور کوئی مجھے نہ پہچانے |

وہ شہر میں گھومتے گھومتے شخصیتوں کے بتوں کی توڑ پھوڑ کرتا ہوا، داناؤں اور نادانوں سے الجھتا ہوا، داستانوں کے ڈھیر لگاتا ہوا، صبح کے گورستان اور شام کے مے خانوں کی سیر کرتا ہوا شہریار و وزیر و امیر و فقیر سے بے نیاز مسجدوں، مدرسوں اور صنم خانوں سے گریزاں، ہر ایک شے کا تجزیہ کرتا ہوا اس نتیجہ پر پہنچتا ہے کہ یہ سارا شہر و دنیا، تاریخ عقل کا عفریت اور اہل دانش اس کے دیوانے ہیں، پھر اس کے دل میں یہ خواہش اٹھتی ہے کہ یہ عفریت دوزخ اے کاش وہ شاعر کو معصوم دیوتا ماننے لگے۔

"الف" کو نہایت سادگی سے چھاپا گیا ہے۔ کاش یہ مجموعہ دورِ جدید کی طباعت کے معیاروں کے مطابق ہوتا۔ جو مجموعہ میرے پاس ہے اس کی اشاعت دوسری مرتبہ ہوئی ہے اگر بار سوم چھپنے کی نوبت آئے تو رئیس صاحب کو چاہیے کہ وہ اس کتاب کو عمدہ کاغذ پر جدید ٹائپ میں چھپوا کر خوبصورت گرد پوش کے ساتھ بازار میں لائیں۔

اردو شعر کے قاری کے لئے اس کتاب کا مطالعہ بہت ضروری ہے :

سیف زلفی

---

## مثنویاتِ حالی

مصنف: خواجہ الطاف حسین حالی
مقدمہ: مولانا مرتضیٰ احسین فاضل
صفحات: ۲۰۶
قیمت: چھ روپے
ناشر: شیخ مبارک علی، اندرون لوہاری دروازہ لاہور

مولانا مرتضیٰ حسین فاضل لکھنوی کا ان ادیبوں اور نقادوں میں شمار ہوتا ہے جنھوں نے غالب اور غالبیات کا بطور خاص مطالعہ کیا ہے۔ لکھنؤ میں انجمن معارف نے جو ادبی خدمات کئے وہ اظہر من الشمس ہیں۔ کام کی باتیں تو بہت ہیں۔ ایک یہی کیا کم ہے کہ مولانا موصوف کو یہ فخر حاصل ہے کہ اس انجمن کے باقیات الصالحات سے انھوں نے استفادہ کیا ہے۔ لکھنؤ میں مُقاصد کرہ ابوتراب خاں اور رنقات فرنگی محل زبان کے متنازعہ معاملات پر حکم بنتے اور قضیے نپٹاتے تھے، مولانا موصوف کا کرہ ابوتراب خاں سے بھی تعلق ہے اور رنقات کرہ سے بالواسطہ اور بلا واسطہ دونوں طرح آپ کو نکتہ بھی حاصل رہا ہے۔ حکیم صاحب عالم[1] مرحوم کا مطب

---

[1] ان ہی کی نسبت جوش ملیح آبادی نے کہا ہے ؎ جوش میرا صاحب عالم ہے جانِ لکھنؤ (آغا سہیل)

قیام پاکستان کے بعد بھی عرصہ دراز تک صاحبان علم و ارباب دانش کا مرجع تھا۔ مولانا موصوف بھی اس اڈے پر آتے جاتے قیام فرما ہوتے اور یہ ممکن نہ تھا کہ زبان ادبی چٹکلے ہوں اور مولانا تشریف فرما نہ ہوں۔ اور اسی طرح یہ بات بھی طے ہے کہ اس چمنستان ادب کی خوشبوؤں کو مولانا نے اپنے قلب و نظر کے دامن میں خوب سمویا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ خواجہ الطاف حسین حالی کی مثنویات پر جو مقدمہ موصوف نے سپرد قلم فرمایا ہے۔ ہر اعتبار سے مکمل، متوازن اور جامع ہے۔
خواجہ الطاف حسین حالی کی مثنویات کے باب میں اب کچھ کہنا تحصیل حاصل ہے کیونکہ ان کو کلاسیک کا درجہ مل چکا ہے (اور ان میں ہر مثنوی بجائے خود ہمارے دیدۂ دل کے لئے روشنی کا سامان بن چکی ہے) مولانا موصوف نے مثنویات پر تحقیق کرنے والوں کے لئے مواد فراہم کیا ہے اور حالی کے باب میں تحقیقی کام کرنے والوں کی رہنمائی کے لئے دائرہ وغیرہ بھی مہیا کر دیا ہے۔

مولانا موصوف کے طرز نگارش میں ادبی ثقاہت، تحقیقی شان، زور بیان کا کمال اور بڑی دل نشیں شگفتگی موجود ہے۔ اگرچہ مولانا عربی زبان و ادب پر حاوی ہیں اور عربی زبان میں لکھتے بھی ہیں اور بولتے بھی ہیں، بڑی بے تکلفی سے گفتگو بھی فرماتے ہیں لیکن اس نسبت سے بعض لوگوں کو جو معرب زبان استعمال کرنے کا چسکا ہوتا ہے، بحمد اللہ مولانا موصوف کا دامن اس سے پاک ہے اور وہ ژولیدہ بیانی کو ابلاغ و ترسیل کے راستے میں رکاوٹ خیال کرتے ہیں۔ چھوٹے چھوٹے جملوں میں حسن بیان بھی ہے اور عالمانہ اور منطقیانہ بحث بھی، استدلال کا اچھوتا انداز بھی اور تحقیقی موشگافیوں کا سامان بھی۔

مشمولہ مقدمے میں حالی کی مکمل تحقیق شدہ سوانح موجود ہے۔ ان کے خدمات ادب کا جائزہ ہے۔ حالی کے فن پر عالمانہ اور محققانہ بحث ہے۔ ان تمام مراحل کو مولانا موصوف نے خوب طے کیا ہے اور ہمارے بعض کم سواد پروفیسران اردو ادب اور نام نہاد ادبا کے استفادے کے لئے (جن میں سے اکثریت پی ایچ ڈی مارکہ ادبا و محققین کی ہے) بڑے کام کی باتیں جمع کر دی ہیں۔

آغا سہیل

---

## مغرب کے تنقیدی اصول

**مصنف:** سید سجاد باقر رضوی — **ناشر:** ادارہ کتابیات لاہور

**صفحات:** ۳۳۵ — **قیمت:** ۱۲ روپے

یاد بخیر زمانہ طالب علمی میں ایم اے کے درجات میں تنقید جیسا مضمون اور احتشام حسین سا ناقد استاد جس کے تبحر علمی کا اندازہ بقدر ہم بھی طلبہ کو بھی ہوتا اور محافل علم و ادب میں اساتذہ کو بھی نظری اور عملی تنقید دونوں ہی سے واسطہ پڑتا۔ کتابوں کی تعداد یاد نہیں کہ کس قدر پڑھنا پڑتی تھیں۔ سلسلہ بوطیقا ہی سے شروع ہوتا تھا اور موجودہ زمانے کی تنقید پر آن ٹوٹتی تھی۔ اللہ رے انکسار کہ مارکسی دبستان تنقید کے ذیل میں بھی اپنا نام نہیں آنے پاتا تھا۔ بعض لوگ اگر ذکر بھی کرتے تو اس انداز سے اعتراف ہوتا کہ جیسے اس کام کا جائزہ لینا ان کا کام نہیں ہمارا کام ہے۔

سید سجاد باقر رضوی نے "مغرب کے تنقیدی اصول" افلاطون سے لے کر ٹی ایس ایلیٹ تک جمع بھی کر دیئے ہیں اور اردو میں منتقل بھی کر دیئے ہیں۔

کامپٹن رکٹ (Compton Rickett) اور ہڈسن (Hudson) کے حوالوں سے ہم تاریخ ادب انگریزی پڑھا کرتے تھے۔ بوطیقا ڈاکٹر عابد حسین کے حوالے سے ضمناً اور احتشام حسین کے حوالے سے خصوصاً پڑھتے تھے۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ استاد محترم اس مشہور و معروف کتاب پر ہر قسم کے نظریات رکھنے والے ناقدین کے آرا بھی سناتے اور اس زبان و ادب کا جائزہ لیتے جس نے اس کو کسی نہ کسی حیثیت سے قبول کیا اور اس کے ردعمل کہاں کہاں اور کن کن صورتوں میں ظاہر ہوئے۔ ڈاکٹر عبدالسلام (گورکھپور یونیورسٹی) نے ہڈسن کی کتاب کا ترجمہ کر کے تنقید کے طلبہ کے لئے جزوی طور پر سہولت پیدا کر دی۔ ڈاکٹر عبادت بریلوی اب سے کوئی بیس بائیس سال قبل "اردو میں تنقیدی ارتقا" کا جائزہ لے چکے تھے۔ سید سجاد باقر رضوی نے مغرب کے جدید جدید

مفکرین اور نقادانِ ادب کے آراء و نظریات کے پیشِ نظر جو تنقیدی اصول یکجا کئے ہیں وہ بے حد وقیع ہیں اور اس بات کا اندازہ کرنا مشکل نہیں کہ اس کام میں اُن کو کس قدر کاوش اور محنت کرنا پڑی ہوگی۔ اگرچہ یہی مضمون عرصے سے اہلِ علم جانتے ہیں اور بڑے مشاق اور منجھے ہوئے استاد تسلیم کئے جاتے ہیں لیکن مقالے کی شکل میں ایسے بصیرت افروز موضوع کو ڈھالنا بھی بہرحال ایک کمال ہے اور جس کی داد نہ دینا ادبی بددیانتی ہے۔

اس بات کا اعتراف خود رضوی صاحب نے کیا ہے کہ اردو میں اپنی قسم کی یہ پہلی کتاب نہیں ہے اور یہ بھی فرمایا ہے کہ بنیادی طور پر طلبہ کے ضروریات کے لئے اسے لکھا گیا ہے۔ احمد مقصود صاحب جنھوں نے اس مقالے کا دیباچہ لکھا ہے، فرماتے ہیں:

"باقر صاحب کی کتاب مغرب کے تنقیدی اصول پر اردو میں اپنی طرز کی پہلی کتاب ہے۔"

یہاں میں مقصود صاحب سے بالکل متفق ہوں اور اگر وہ اجازت دیں تو اس قدر اور بھی عرض کرنے کو تیار ہوں کہ ہر کتاب بہت سی کتابوں کے ساتھ اپنے موضوع اور نفسِ مضمون کی یکسانیت کے باوجود اپنی طرز کی پہلی ہی کتاب ہوتی ہے۔ البتہ اُن کا یہ ارشادِ گرامی کہ:

"پچھلے کوئی ساٹھ ستر برسوں سے ہمارے نقادان ہی (انھیں) مغربی تنقید کے اصولوں سے متاثر ہوتے رہے ہیں اور انھوں نے حتی المقدور ان اصولوں کو سمجھنے کی کوشش بھی کی ہے لیکن محمد حسن عسکری اور فراق کے سوا شاید ہی کوئی اور ان کے صحیح معنوں میں فیض یاب ہو سکا ہے۔"

حقائق سے بہت زیادہ قریب نہیں ہے۔ غالباً اس محل پر بڑے غور و فکر کے بعد ایک متوازن رائے دینے کی ضرورت تھی۔ یوں تو ہم دونوں اپنی اپنی آراء کے سلسلے میں آزاد ہیں، انھیں مجھ سے اور مجھے اُن سے اختلاف کا حق ہے لیکن یہاں معاملہ میرا ان کا نہیں ہے اسی لئے ٹھنڈے دل و دماغ سے سمجھنے اور غور کرنے کا ہے۔

مجھے موضوع اور نفسِ مضمون کے اعتبار سے کتاب اچھی معلوم ہوئی لیکن اندازِ بیان سے تدریسی حیثیت محسوس ہوئی۔ میری ناقص رائے میں سجاد باقر رضوی اعلیٰ درجے کے شاعر ہیں اور تخلیقی صلاحیتوں سے مالا مال ہیں۔ اس سے زیادہ صاحبِ ادب ہے اور کم از کم باقر صاحب جیسے مخلص دوست کے سلسلے میں ترکِ ادب مجھے منظور نہیں۔

ناشر کو دوسرے اڈیشن کے موقع پر تاپ کے بعض نقائص کی طرف توجہ رکھنا چاہئے۔

**آغا سہیل**

---

## جب لوہا پگھلتا ہے (ڈراما)

مصنف: ہربنس دوست

ناشر: تاج سعید، مکتبۂ اردو نگ، ٣٠ عنایت منزل، سکندر ٹاؤن، پشاور۔

اردو میں ڈرامے کم لکھے جاتے اور جو لکھے بھی جاتے ہیں تو ان میں خوبیاں گنتی کی اور نقائص بے شمار ہیں۔ اسٹیج یا رنگ منچ کے ضروریات کو ملحوظ رکھ کر ڈرامے کم لکھے گئے ہیں۔ ہربنس کے اس ڈرامے میں یہ خوبی بڑی نمایاں ہے۔ کرداروں کا تعلق ہے تو اسی برصغیر سے لیکن قیامِ پاکستان کے بعد ہمارے مسائل اور ہندوستان کے مسائل میں زمین و آسمان کا فرق ظاہر ہو گیا ہے اس لئے ہمارے لئے اس ڈرامے کی تفہیم میں کشش کم ہے۔ ہاں جن لوگوں کو دوسرے دیسوں کے مسائل سے اس حد تک دلچسپی ہے اُن کے لئے اس میں تسکین کا سامان ہے۔ بعض کردار منفرد بھی ہیں اور جاندار بھی۔ عیب یہی ہے کہ مصنف کی جینیت پسندی ہر کردار پر حاوی نظر آتی ہے۔ بلراج ساہنی جیسے اداکار دل نے جوگندر جیسے شاعر اور کلاکار کے معروف ادارے شانتی نکیتن سے وابستہ رہ چکے ہیں۔ میری مذکورہ بالا (خط کشیدہ) رائے کی نفی میں چند باتیں کہی ہیں لیکن ان میں استدلال اور وزن نہیں ہے۔ اس کے باوجود ڈرامہ بُرا نہیں، دلچسپ ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اگرچہ پاکستانی ڈرامے کے مقابلے میں ہندوستان سے پیچھے ہے لیکن مغربی ڈرامے کے تمام نشیب و فراز اور رموز و نکات کو ہمارے ادیب بخوبی سمجھ رہے ہیں اور مغربی ڈرامے اور اس کی تکنیک سے ہم جو اثرات قبول کر رہے ہیں وہ اس اعتبار سے زیادہ صحت مند ہیں کہ ہندوستانی فلموں کا روایتی ملو ڈرامائی انداز اس میں نہیں ہے۔ بدقسمتی سے دوست کے ڈرامے میں یہ بات بھی موجود ہے جو ہمیں بالکل اپیل نہیں کرتی۔ غالباً اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ بمبئی کے فلمی ماحول سے قریب ہیں۔

مجھے دوست کے ڈرامے میں دوسری خوبی جو نظر آئی وہ بے ساختہ مکالمے ہیں۔ اگر وہ ڈرامے کی صنف پر بھرپور توجہ دے سکیں اور ہمارے مسائل کو بھی اپنے دائرہ عمل میں لا سکیں تو اردو ادب پر احسان ہوگا۔

اس ڈرامے کی تیسری سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس کا حسن اسٹیج پر ظاہر ہوتا ہے کاغذ پر نہیں۔ آغا سہیل

---

# پاگل پن کے پانچ دورے

"پنجابی یوں تو پاکستان کی کئی ایک علاقائی بولیوں ہی میں سے ایک ہے لیکن چند خصوصیات کے اعتبار سے منفرد زبان بھی ہے۔ وہ خصوصیات کچھ اس طرح کی ہیں:

دونوں قومی زبانوں کے بعد ملک کے سب سے زیادہ لوگوں کا ذریعہ اظہار ہے

قومی اور علاقائی زبانوں میں سب سے زیادہ مظلوم ہے

تجارتی لحاظ سے باقی تمام ملکی زبانوں سے آگے ہے۔ چند ایک تجارتی فوائد یہ ہیں:

حکومت سے گرانٹ لینے کے کام آتی ہے کیونکہ اتفاق سے ایک زبان ہے۔

تعلیم بالغان کی پہلی سیڑھی کے طور پر کم خرچ بالا نشیں ثابت ہوتی ہے

ذومعنی انداز میں لکھ کر گائی جائے تو فلمیں کئی کئی کھڑکی توڑ ہفتے مناتی ہیں۔

ریڈیو والوں کو تبرک کے طور پر کام دیتی ہے جو اسے بکمال کفایت استعمال کرتے ہیں مبادا اس کا ذخیرہ ختم ہو جائے۔

سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ انٹیلی جنٹسیا کو تنگ کرنا مقصود ہو تو تیر بہدف نسخے کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔

ایسی سونے کی چڑیا سے مفاد عاجلہ حاصل کرنے کی بجائے اگر کوئی اس میں ثقافتی روایات، جمالیاتی اقدار، فنی بلندیوں، معاشرتی اور تہذیبی تاریخ اور علمی و ادبی کارناموں کی تلاش میں چل پڑا ہے تو آپ اس حرکت کو پاگل پن کے سوا اور کیا کہیں گے؟ ایسے پاگلوں میں "مجلس شاہ حسین" بھی ہے کہ ۱۹۶۳ء سے سرگرم جنوں ہے۔ چار برس میں تجارت پیشہ حضرات کو پنجابی کی برکت سے منفعت کی کئی راہیں سجھائی دیں لیکن مجلس ہے کہ ایک ہی رٹ لگائے جا رہی ہے ؎

وہ سوداگر ہوں میں نے نفع دیکھا ہے خسارے میں

یوں تو مجلس کو ۱۹۶۳ء کے بعد ہر سال موسم بہار میں چھوٹا موٹا دورہ پڑتا ہی رہتا ہے لیکن ۱۹۶۶ء میں بقول کسے ؎

نہ پوچھ جب بہار آئی تو دیوانوں پہ کیا گزری

والا قصہ ہو گیا۔ ایک مہینہ میں پاگل پن کے پانچ دورے اور پھر سخت جانی کا یہ عالم کہ اس برس تیمار بیزار ہی رہیں۔۔۔ مارچ ۱۹۶۶ء کے آغاز میں مجلس نے پانچ مطبوعات پیش کرنے کا اعلان تو کر دیا لیکن بعد میں جو کچھ ہوا وہ مطبوعات کے دیباچوں سے ظاہر ہے۔ ان مطبوعات پر تبصرہ نہیں محض تعارف ہے۔

**پنجابی دے صوفی شاعر**: یہ کتاب پنجابی ترجمہ ہے ڈاکٹر لاجونتی رام کرشن کے تھیسس Punjabi Sufi Poets کا جسے لکھ کر انھوں نے ڈاکٹریٹ حاصل کی تھی۔ یہ تقسیم ملک سے پہلے کی بات ہے۔ کتاب کا پہلا اور آخری نسخہ انگریزی زبان میں آج سے کوئی تیس برس پہلے چھپا تھا اگرچہ یہ کتاب اس موضوع پر اہل تحقیق کے لئے محض خام مواد مہیا کرنے کی اہل تھی لیکن آج تک کسی نے اسے بنیاد بنا کر پختہ تر تحقیقی عمارت تعمیر

کرنے کا سوچا تک نہیں ـــــ شاید اس لئے کہ یہ ایک غیر مفید فعل تھا ـــــ یہاں تک کہ کتاب قریب قریب نایاب ہوگئی "مجلس شاہ حسین" نے اسے ایک دفعہ پھر زندہ کر دیا ہے۔ انٹیلی جنٹ کو تنگ کرنے کے لئے؟ کیونکہ کتاب انگریزی کی بجائے پنجابی میں ہے! اب اسے کون پڑھے گا؟ لیکن "مجلس" والے بھی مصر ہیں کہ اس موضوع پر جب بھی تحقیقی کام ہوا بنیاد اسی کو بننا ہوگا اور وہ نہیں چاہتے کہ بنیاد مٹ جائے۔ کتاب "آئینہ ادب" کے تعاون سے چھپی ہے اور اس کی گٹ اپ سے مذکورہ ادارے کا روایتی سلیقہ جھلکتا ہے۔ کاغذ سفید ہے اور ضخامت ۲۰۴ صفحات۔

**کافیاں شاہ حسین (پنجابی):** بقول ڈاکٹر لاجونتی شاہ حسین نے بزبان شعر جو کچھ بھی کہا اس میں سے باقی صرف کافیاں بزبان پنجابی ہی رہ گئیں ہیں جن کی کل تعداد لوگوں نے الگ الگ بتائی ہے۔ کافیاں منتشر حالت میں تھیں انہیں یکجا کرکے چھاپنے کا کام قیام پاکستان سے پہلے ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ نے کیا۔ یہ اس ضمن میں پہلی قابل قدر کوشش تھی۔ ایک تو کتاب پرانے طرز پر چھپی، دوسرے اس میں املا کی طرف کوئی توجہ نہیں دی گئی تھی۔ قیام پاکستان کے بعد چند ایک تدریسی اداروں کی طرف سے کافیوں کو نئے سرے سے چھاپنے کا اہتمام تو ضرور ہوا لیکن مقصد پیش نظر تعلیم بالغان کی پہلی سیڑھی مہیا کرنا تھا کیونکہ حسن اتفاق سے کافیاں فاضل پنجابی کے کورس میں شامل کرلی گئی تھیں۔ اس لئے یہاں بھی کافیوں کی ترتیب، املا اور صحیح تعداد کے تعین کو درخور اعتنا نہیں سمجھا گیا۔ ادھر موہن سنگھ والا نسخہ بھی ناپید ہو چلا تھا۔ چنانچہ "مجلس شاہ حسین" کو کافیاں دوبارہ چھاپنے اور ایک دفعہ پھر غیر مفید کام کرنے کا جواز مل گیا۔ موہن سنگھ کے نسخے میں مزید دو کافیوں کا اضافہ شاہ حسین کے کلام میں ایک نئے رجحان کی نشاندہی کرتا ہے جو اب تک نظروں سے پوشیدہ تھا۔ مقام حیرت ہے کہ ان دو کافیوں کا ماخذ بھی موہن سنگھ ہی کی کتاب "پنجابی دی تاریخ" ہے۔ اس کتاب کے چھپنے کے بعد یہ کہا جا سکتا ہے کہ شاہ حسین کا کلام بطریق احسن محفوظ ہو گیا ہے۔ کتاب دبیز کاغذ پر ٹائپ میں چھپی ہے۔ سرورق حنیف رامے کا عطیہ ہے۔ قیمت درج نہیں۔ غالباً "مجلس" کے پیش نظر اس پہلو کی اہمیت کم تھی۔

**کافیاں شاہ حسین (انگریزی):** "انگریزی انٹیلی جنٹیا! ہوشیار باش!!" وہ بھی شاعروں کی محفل میں جانے کا اتفاق ہو یا امریکہ، برطانیہ یا کسی اور ملک سے کوئی ادیب شہر میں وارد ہو تو موضوع گفتگو اس قسم کا ہی ہوتا ہے کہ فلاں صاحب کی نظم فلاں زبان میں، فلاں صاحب کا افسانہ فلاں زبان میں ترجمہ ہو چکا ہے۔ غیر ممالک میں یکجہتی کے خیال سے لاہور ہی میں ایک دو اداروں نے ملکی تخلیقات کو انگریزی میں ڈھالنے کا اہتمام کیا ہے۔ اس کاروبار میں بعض اوقات متعدد قسم کی مصلحتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے۔ شاہ حسین کے کلام کا انگریزی نظم میں ترجمہ شائع کرنے کی مصلحت بجز اس کے کوئی نظر نہیں آتی کہ غلام یعقوب انور سے یہ ترجمہ کرنے کی حرکت سرزد ہو گئی ـــــ آپ سوچئے نا! پنجابی شاعر کا انگریزی میں ترجمہ؟! ـــــ انور کے تراجم گلڈ کی طرف سے انگریزی میں چھپنے والی پاکستانی منظومات کے مجموعہ میں شامل تھے اور غالباً اسی غرض سے انہوں نے پنجابی شعرا کا بھی انگریزی نظم میں ترجمہ کرنا شروع کیا۔ زیر نظر کتاب بھی اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے جسے "مجلس شاہ حسین" نے اپنے اشاعتی پروگرام کی ایک شق کے طور پر اچانک منتخب کر لیا۔ "اچانک" کا لفظ میں نے دانستہ استعمال کیا ہے۔ وہ اس لئے کہ مجلس نے جو کافیاں پنجابی میں چھاپی ہیں ان کی اور غلام یعقوب انور کے ترجمے کی نمبروار ترتیب ایک نہیں البتہ انگریزی نسخے میں ہر کافی کے نیچے پنجابی نسخے کا نمبر دے دیا گیا ہے۔ لیکن اس اچانک کا اثر یہیں تک محدود رہا۔ طباعت اور گٹ اپ کی خوبصورتی تو "مجلس" کے سر الزام تھوپ رہی ہے کہ کتاب کو بڑے اہتمام اور "زحمت" سے چھاپا گیا ہے۔

**"پنجابی ادب" کا شاہ حسین نمبر:** چار کتابوں کی اشاعت کے ساتھ ساتھ "مجلس" اور "پنجابی ادب" نے مشترکہ مساعی سے شاہ حسین کی زندگی اور فن کے بارے میں کم و بیش دو سو صفحات بھی پیش کر دیئے ہیں۔ "پنجابی ادب" ایک عرصہ سے زبان و ادب کی خدمت کر رہا ہے لیکن غالباً یہ پہلا موقع ہے کہ اس کا اتنا ضخیم نمبر اور وہ بھی صرف ایک شاعر کے بارے میں پیش کیا گیا ہے۔ شاید یہ دعویٰ بھی بے جا نہ ہوگا کہ پاکستان کی تاریخ میں پہلی بار کسی پنجابی رسالے نے کسی ایک شاعر کے لئے اپنا پورا شمارہ وقف کر دیا اور یہ شمارہ بھی عام شماروں سے پانچ گنا ہے۔ اس شمارہ میں محمد آصف خاں نے شاہ حسینؒ کے بارے

بارے میں لکھے گئے مضامین کی فہرست کافی محنت کاوش سے تیار کی ہے۔ تصاویر کے صفحوں پر "حقیقت الفقرا" کے اصلی مسودے کا عکس اور شاہ حسین کے مزار کی تصویریں ہیں۔ لکھنے والوں میں جیلانی کامران، صفدر زبیر، ڈاکٹر عبداللہ چغتائی، غلام یعقوب انور، مسعود اللہ خاں، احمد سعید قریشی اور راحت نسیم ملک کے مضامین قابل ذکر ہیں۔ لیجئے کیسے کیسے لوگ پنجابی لکھتے ہوئے پکڑے گئے۔

**حقیقت الفقرا:** یہ کتاب فارسی نظم میں شاہ حسین کی سوانح عمری ہے۔ اگر نقرا کی "نمبر مجلس شاہ حسین" کو سمجھا جائے تو بات تب بھی بن جاتی ہے۔ کتاب کا مصنف شیخ محمود المعروف محمد پیر اس وقت تیرہ برس کا تھا جب شاہ حسین کا ورود شاہدرہ سے باغبان پورہ منتقل ہوا۔ اسے شاہ حسین کے یار غار مادھو لال کا برسوں قرب حاصل رہا جو شاہ کے بعد زندہ رہا۔ اس اعتبار سے شیخ محمود کو شاہ حسین ہی کے زمانے کا آدمی کہا جا سکتا ہے۔ مذکورہ کتاب ہمارے پاس شاہ حسین کے سوانح کا ایک اور صرف ایک ماخذ ہے جو کسی کے علم میں ہے لیکن اس کی چھپائی کا تاریخ میں کہیں بھی ثبوت نہیں ملتا۔ ایک آدھ قلمی نسخہ آج تک محفوظ چلا آرہا ہے۔ ۱۹۲۳ء میں اس کا اردو ترجمہ چھپا لیکن آج اس کے چھپنے کا بھی محض ذکر ہی باقی ہے۔ وہ کشمیری بازار میں بطرز کہنہ چھپا اور وہیں کہیں گم ہو گیا۔ "مجلس شاہ حسین" نے پھر پاگل پن کے چھپنے میں ٹانگ اڑائی اور میلے کے موقع پر سامنے پیش کرنے کا اعلان کر دیا لیکن کتاب کے شروع میں وہ حالات درج کر جن میں کتاب کی اشاعت کا انتظام ہوا۔ ہماری کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ دیوانگی قابل تعریف حالت ہے یا قابلِ مذمت۔ میرے نزدیک اس کتاب کی اشاعت پاگل پن کا سب سے بڑا دورہ ہے جس میں "نئی مطبوعات" والے بھی برابر کے شریک ہیں ایسی ہوتی ہے حقیقت الفقرا!

کتابیں نقائص سے پاک نہیں ہیں۔ پھر میری تحریر سے قارئین کو یہ یقین بھی ہو گیا ہوگا کہ میں "غالب" کا طرفدار ہوں۔ اس ضمن میں عرض یہ ہے کہ ایک تو ڈھائی صفحات میں پانچ مطبوعات کے بارے میں سخن فہمی بروئے کار نہیں لائی جا سکتی۔ دوسرے آپ سخن فہم ہی بن کر بتائیے کہ کوئی نحیف و نزار آدمی کشتی کے بغیر دریا میں کود پڑے اور آپ کے یقین کے خلاف کسی ڈوبنے والے انسان کو موت کی دہلیز سے واپس گھسیٹ لائے تو آپ ایسی باتوں کی عیاشی کہاں تک کر سکیں گے کہ تم نے ڈوبنے والے کے سلجھے ہوئے بال کیوں الجھا دیئے ہیں یا اس کا لباس بھیگ کر جسم سے یوں چپکا ہوا ہے کہ ہمارے جمالیاتی ذوق کو مجروح کر رہا ہے یا بچانے سے پہلے تم نے یہ کیوں نہیں معلوم کیا کہ ڈوبنے والا کس قسم کا انسان تھا ..... یا وغیرہ وغیرہ!

حسین شاہد

---

## جاوید نامہ

مصنف: محمد اقبال — مترجم: اے، جے، آربری

ناشر: الین اینڈ انوین۔ لندن — قیمت ۲۴۶ شلنگ

ای۔ ایم۔ فاسٹر نے ۱۹۲۶ء میں محمد اقبال کے بارے میں لکھا تھا

"وہ جدید ہندوستان کے دلچسپ ترین مظاہر میں سے ایک ہیں اور ان کے کارناموں سے ہماری غفلت حیرت انگیز ہے۔"

اب پروفیسر آربری نے اقبال کے اہم شعری کارنامہ "جاوید نامہ" کا انگریزی زبان میں بے عیب، رواں دواں اور دلنشیں ترجمہ کر کے ہماری اس علمی کوتاہی کو بڑی حد تک دور کر دیا ہے۔

"جاوید نامہ کی ہیئت قدیم و جدید کے اس حسین امتزاج کا آئینہ دار ہے جو اقبال کے تمام کلام کا نمایاں وصف ہے۔" جاوید نامہ کو فارسی زبان کی قدیم ترین مقبول صنف شعر مثنوی کے قالب میں ڈھالا گیا ہے جہاں یہ کہنا برحق ہے کہ اقبال کا زبان اور ہیئت کا انتخاب بڑی حد تک نظم کی فلسفیانہ اور مقصدی نوعیت کا

مرہون منت ہے۔ وہاں یہ قرار دینا بھی بجا ہے کہ یہ انتخاب قومی اقدار کی مکمل نفی اور عالمگیر اسلامی تہذیب میں اقبال کے گہرے یقین کی غمازی کرتا ہے۔ مزید یہ کہ نظم جدید اور ہیئت کے تجربات سے بے اعتنائی، مغرب کی فضول نقالی سے اقبال کی ناپسندیدگی کی ترجمان ہے۔

ایک رزمیہ کی سی وسعت کی حامل یہ نظم افلاک اور آں سوئے افلاک کے اس سفر کی کہانی بتاتی ہے جو شاعر نے فارسی زبان کے عظیم صوفی شاعر رومی کی معیت میں طے کیا۔ شاعر اور اس کا رہنما اس سفر کے دوران نطشے، ٹالسٹائی اور بجز سمیت مختلف شخصیات سے ملتے اور ہمکلام ہوتے ہیں۔ یوں جو مکالمات ظہور میں آتے ہیں ان کی وساطت سے اقبال اسلامی معاشرے کی تعمیر و تشکیل نو سے متعلق اپنے بنیادی تصورات پیش کرتے ہیں۔

اقبال کے تصورات اپنے معاصر رشید رضا سے بڑی حد تک مماثل ہیں اور ان پر سید جمال الدین افغانی کی دلکش اور پر اسرار شخصیت کی گہری چھاپ ہے۔ اقبال کو اسلام اور مادی ترقی میں کوئی تضاد نظر نہیں آتا۔ ان کے نزدیک اسلام کے زوال کی ذمہ داری اُن افراد و اداروں پر عاید ہوتی ہے جو اسلام کی حقیقی روح سے خائف ہو کر مقدر پرستی اور جبر مشیت کے تباہ کن صوفیانہ تصورات میں سکون کے متلاشی رہے۔ ان تصورات کے زیر اثر مسلمان زمین پر خدا کے نائب کی حیثیت سے اپنی ذمہ داریوں سے غافل ہو کر تارک عمل بن گئے اور یوں اسلام میں حرکت و عمل کا اصول اُن کی نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ اقبال اس اصول کو اسلام کی بنیادی خوبی شمار کرتے ہیں۔ چنانچہ اسرار خودی کی طرح جاوید نامہ میں بھی حرکت و عمل کے تصورات کا اثبات کیا ہے۔ زندگی کی حرکت اور تصادم جاوید نامہ کا مرکزی موضوع ہے:

کیش ما مانند موج تیز گام　　　اختیار جادہ و ترک مقام

جاوید نامہ شاہد ہے کہ اقبال مغرب کی مادی ترقی کا حقیقی راز جان گئے تھے۔ وہ اس حقیقت سے آگاہ تھے کہ مغرب سے صرف تکنیک سیکھ لینا ہی کافی نہیں بلکہ مغرب کے مجموعی زاویۂ نگاہ کو سمجھنے کی ضرورت ہے لیکن اقبال کا اس زاویۂ نگاہ کو روایتی اسلامی اسلوب میں سرگرم کار بنانا اتنا ہی غیر حقیقی تھا، جتنا نئے اور انفرادی خیالات کو قدیم شعری ہیئتوں میں پابند کرنا۔

(دی ٹائمز — لندن —— ضمیمہ علمی و ادبی —— ترجمہ: ادارہ "فنون")

---

## صلیبِ درد (مجموعۂ کلام)

مصنف: سہیل اختر
ناشر: پیرا ماؤنٹ نیوز کارنر۔ ڈیرہ غازی خاں
ضخامت: ۱۳۲ صفحات
قیمت: ۴ روپے

سہیل اختر صاحب کا پہلا مجموعۂ کلام "دھوپ کے دیپ" ہماری نظر سے نہیں گزرا۔ اس لئے یہ اندازہ لگانا مشکل ہے کہ ان کا دوسرا مجموعۂ کلام "صلیب درد" پہلے سے کس حد تک مختلف ہے اور انھوں نے اس دوران فنی ریاضت اور نکھار کی کون سی منزلیں طے کی ہیں۔ صلیب درد کے مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ سہیل اختر کے پاس احساس کی وہ دولت بدرجۂ اتم موجود ہے جو اچھی شاعری کے لئے ناگزیر ہے۔ احساس کی اس شدت کی جھلکیاں جگہ جگہ نمایاں ہیں اور اگر سہیل اختر نے سہل انگاری سے کام نہ لیا اور فن شاعری کے مطالبات سے اغماض نہ برتا تو وہ کچھ عرصے کے بعد اردو کے اچھے شاعروں میں شمار ہونے لگیں گے۔ یہ پیش گوئی اس لحاظ سے بڑے اعتماد کے ساتھ کی جا سکتی ہے کہ سہیل اختر زندگی کے متعلق اپنے نقطۂ نظر کے بارے میں کسی الجھن میں مبتلا نہیں ہیں۔ وہ جبر و ظلم کے دشمن ہیں اور زندگی کو آسودہ، متوازن اور خوشحال دیکھنے کے متمنی ہیں۔ یوں جب شاعر کو معلوم ہو کہ وہ کیا کہہ رہا ہے اور کیوں کہہ رہا ہے تو اظہار کی خامیاں یا زبان کی لغزشیں اسے نمایاں ہونے سے تا دیر نہیں روک سکتیں بلکہ یہ امر عام مشاہدے میں آیا ہے کہ شاعر کے فکر کے ساتھ ساتھ اس کے بیان و زبان آپ ہی آپ نکھرتے چلے گئے ہیں۔

سہیل اختر نے اس مجموعے میں بعض آزاد نظمیں بھی شامل کی ہیں مگر ان کا اصل رنگ غزل میں ہے اور غزل کا رنگ نظموں میں بھی نکھرتا ہے۔ ڈاکٹر وحید قریشی نے "صلیب درد" کے مقدمے میں بالکل درست کہا ہے کہ وہ بنیادی طور پر غزل کے شاعر معلوم ہوتے ہیں۔ اگر وہ غزل کی طرف زیادہ توجہ دیں تو جدید غزل نگاروں میں ایک مقام حاصل کر سکتے ہیں اس لئے کہ صلیب درد کی غزلیں ان کے روشن مستقبل کی طرف ایک بلیغ اشارہ ہیں۔

(ح ح)

احمد ندیم قاسمی ایڈیٹر، پبلشر نے اشرف پریس لاہور سے چھپوا کر دفتر "فنون" ۴۷۔ انار کلی لاہور سے شائع کیا۔